# بندش کیسے لگتی ہے؟

بندش کاروبار۔ بندش اولاد۔ رشتوں کی بندش۔ بندش دکان
مکان ہوٹل فیکٹری۔ بندش توڑنے کے
مجرب وآزمودہ عملیات وتعویذات


مصنف
جناب پیر ملازم حسین (ماہر روحانیات) اسلام آباد



مکتبہ القیوم

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ۝

# بندش کیسے لگتی ہے؟

بندش کاروبار۔ بندش اولاد۔ رشتوں کی بندش۔ بندش دکان
مکان ہوٹل فیکٹری۔ بندش توڑنے کے
مجرب و آزمودہ عملیات و تعویذات

مصنف
جناب پیر ملازم حسین (ماہر روحانیات) اسلام آباد

ملنے کا پتہ
مکتبہ القیوم
ناشران و تاجران کتب
فش مارکیٹ اردو بازار لاہور
فون: 042-37361482.
0300-9469878

| | |
|---|---|
| نام کتاب | بندش کیسے لگتی ہے؟ |
| مصنف | جنابِ پیر ملازم حسین (ماہر روحانیات) اسلام آباد |
| ناشر | مکتبہ القیوم |
| تابع | میاں محمد مقصود |
| کمپیوٹر | الجوہری پرنٹرز |
| قیمت | =/240 |




# انتباہ

ناشر کا کتاب کے تعویزات و عملیات کے ساتھ متفق ہونا ضروری نہیں یہ کتاب استفادہ اور معلومات میں اضافہ کے لیے شائع کی جا رہی ہے۔

تمام تعویزات و عملیات کرتے وقت مصنف کی اجازت کے ساتھ ساتھ بحیثیت مسلمان غیر اسلامی اور غیر شرعی معاملات سے بھی اجتناب فرمائیں۔

# نذرانۂ عقیدت

## بحضور سرکار سیّد الشہداء

## حضرت امام حسین علیہ السلام

شاہ است حسینؑ ✦ بادشاہ است حسینؑ

دین است حسینؑ ✦ دین پناہ است حسینؑ

سر داد نہ داد دست ✦ در دست یزید

حقا کہ بنائے لا الہ ✦ است حسینؑ

حسنِ عقیدت: حضرت خواجہ غریب نواز سید معین الدینؒ اجمیر شریف



# فہرست مضامین

## ارشاد رب العزت

وَالْجَآنَّ خَلَقْنٰهُ مِنْ قَبْلُ مِنْ نَّارِ السَّمُوْمِ ○ (الحجر ۲۷)

اور جنوں کو (انسان سے) بھی پہلے ہم نے
دہکتی ہوئی آگ سے پیدا کیا تھا

## حضورؐ پاک کا ارشاد ہے

کہ جب رات کا اندھیرا چھا جائے ۔ تو اپنے بچوں کو باہر نہ نکلنے دو ۔ اس وقت شیاطین کے گروہ بازاروں اور چوکوں میں پھرتے ہیں ۔ اور بچوں پر انکا اثر ہو جاتا ہے ۔ اور فرمایا کہ جب رات کا ایک حصہ گزر جائے تو بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھ کر گھر کے آنے جانے کا دروازہ بند کر دو ۔ اور جو برتن کھانے پینے کے ہیں ۔ ان کو کھلا نہ رہنے دو ۔ ڈھانک دو ۔ اور چراغ بھی بجھا دو ۔ (رات کا بڑا حصہ گزر جانے پر) اور گھر کا دروازہ آنے جانے کا تو بعد نماز عشاء ہی بند کر دو حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ شیاطین بند دروازہ نہیں کھول سکتے ۔ رات کی تاریکی میں جس گھر کا دروازہ کھلا ہوتا اس میں شیاطین گھس آتے ہیں ۔

# آغاز کتاب

فرمان رسالتمآب ہے!

## اَنَا مَدِیْنَۃُ الْعِلْمِ وَ عَلِیٌّ بَابُھَا

میں باب مدینۃ العلم

حضرت امیر المومنین حضرت علیؑ

ابن ابی طالب علیہ السلام

کے بابرکت نام سے اس کتاب کا

آغاز کرتا ہوں۔

گر قبول افتد زہے عز و شرف

خاکسار

پیر ملازم حسین (ماہر روحانیات)

اسلام آباد



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## نذرانۂ عقیدت

بحضور

سرکار امیر المومنین حضرت

# علی علیہ السلام

ابن ابی طالب

ہیبت ناد علی میں وہ قرینہ دیکھا
رقص کرتا ہوا خشکی پہ سفینہ دیکھا
جب بھی مشکل میں لیا نام علیؑ گھبرا کر
میں نے مشکل کی جبیں پر بھی پسینہ دیکھا

# دعائے دفع آسیب و جنات

یَا الٰهی بِحَقِّ هٰذَا الاَسْرَارِ وَبِحَقِّ الْخَفِیِّ وَبِحَقِّ
اِسْمِ الْعَظِیْمِ ط وَبِحَقِّ اَن تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ
اَنْ تِقْضِیَ حَاجَتِیْ وَتُوصِلْنِی بِطُفِكَ
اَلْمُرَادِی وَاَنْ تَدْفِعَ عَنِیَّ شَرَّ خَلْقِكَ وَبِحَقِّ
کُنْ فَیَکُوْنُ۔ وَاَنْ تسخرْ لِیَ اَلْجِنَّ وَالْاَنِّسِ
لِعُیُوْنِیْ مِنَ اَلْحَوَآئِجِ اَلدُّنْیَا وَالْاٰخِرِ بِرَحْمَتِكَ یَا
اَرْحَمُ اَلرَّحِمِیْنَ ط یَا قَمْطَائِیلُ یَا عَمْطَائِیل
یَا طَمْطَائِیلُ یَا طَلَمْطَائِیل یَا طَمَقَائِیل
یَا عَطِفَائِیلُ یَا طَمُلَطَائِیلُ یَا مَصَّلِلیٰ اِیلُ
اَفَحَسِبْتُمْ اِنَّمَا خَلَقْنٰکُمْ عَبَثًا وَاِنَّکُمْ
اِلَیْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ ط

صبح وشام ۱۱ مرتبہ ورد کریں۔



# عرضِ مصنف

آج کل جادو سحر اور سفلی علوم کا سلسلہ عام ہوگیا ہے۔ اکثر لوگ جادو سحر اور بندش میں مبتلا نظر آتے ہیں۔ سفلی علوم کے ذریعے رشتوں کی بندش کر دی جاتی ہے۔ نتیجہ یہ نکلتا ہے۔ کہ رشتے آتے ہی نہیں۔ بلکہ لگے لگائے رشتے ٹوٹ جاتے ہیں اور رشتہ داروں میں دراڑ پڑ جاتی ہے۔

بذریعہ جادو میاں بیوی کے تعلقات میں کشیدگی پیدا کر دی جاتی ہے۔ اور بسا اوقات نوبت طلاق تک پہنچ جاتی ہے۔ بعض گھروں میں یہ دیکھا گیا ہے۔ کہ میاں بیوی ایک دوسرے پر جان چھڑکتے ہیں۔ اور پھر اچانک یہ ہوتا ہے کہ ایک دوسرے کی صورتوں سے بے زار ہو جاتے ہیں۔

بعض حاسد اور مخالف قسم کے لوگ بچوں پر جادو سحر کرا دیتے ہیں۔ جادو سحر کی وجہ سے بچے نافرمان اور آوارہ ہو جاتے ہیں۔ اور والدین سے ان کو نفرت ہو جاتی ہے۔

جادو سحر کے ذریعے عورتوں کی کوکھ باندھ دی جاتی ہے۔ اور حمل قرار نہیں پاتا۔ جادو کے ذریعے عورت کو بستہ کر دیا جاہے۔ اور اس کے بعد وہ عورت کسی مرد کے قابل نہیں رہتی۔ اور اس کو ہمبستری سے نفرت ہو جاتی ہے۔ اسی طرح مرد کو بھی بستہ کر دیا جاتا ہے۔ اور کسی عورت کے قابل نہیں رہتا۔ اور اس کی مردانگی تقریباً ختم ہو جاتی ہے۔ جادو کے ذریعے عورتوں کو باندھ دیا جاتا ہے۔ اور عورت بانجھ ہو جاتی ہے۔ ماہواری بھی آتی رہتی ہے۔ مگر استقرار حمل نہیں ہوتا۔

جادو کے ذریعے خاندان کے خاندان تباہ و برباد کر دیئے جاتے

ہیں۔ گھروں کا سکون ختم ہو جاتا ہے۔ باہمی تعلقات نفرت اور عداوت میں بدل جاتے ہیں۔ زندگیاں ناسور بن کر رہ جاتی ہیں۔ ہر وقت طنا طنی اور کشاکشی کا ماحول بنا رہتا ہے۔

چنانچہ جادو سحر اور بندش کو رفع کرنے کیلئے ہم نے اس کتاب میں مجرب المجرب اور تیر بہدف اعمال لکھے ہیں۔ جنہیں کوئی عامل لاکھوں روپے لے کر عطا کرنے کیلئے تیار نہیں ہوتا لیکن ہم نے خدمت خلق کے ارادے سے ان طریقوں کو نہایت ہی فراخ دلی سے افشاء کر دیا ہے۔

یہ جذبہ محض اس لئے کہ قارئین کھل کر اللہ کی مخلوق کی خدمت کر سکیں۔

اور لوگوں کو جادو سحر اور بندش سے نجات دلا سکیں۔

خاکسار

پیر ملازم حسین (ماہر روحانیات)

اسلام آباد



# بندش کیسے لگتی ہے؟

یہ تو اک عام سی بات ہے۔ کہ مخالف حاسد قسم کے لوگ سفلی علوم کے ذریعے بندش کرا دیتے ہیں۔ لیکن اس کے علاوہ بھی بندش لگنے کی کئی وجوہات ہوتی۔ جو کہ عام لوگوں کو معلوم نہیں ہیں۔ لہٰذا ہم وہ دوسری وجوہات تفصیل سے لکھ رہے ہیں۔ جن کی وجہ سے بندش خود بخود ہی لگ جاتی ہیں۔

نمبر 1 ایسے لوگ جو کہ آسیبی مریض ہوتے ہیں۔ یا جن کے گھر آسیبی ہوتے ہیں۔ وہاں پر بندش خود بخود ہی لگ جاتی ہے۔ نتیجہ یہ نکلتا ہے۔ کہ ہر کام میں رکاوٹیں اور مشکلات پیدا ہونا شروع ہو جاتی ہیں۔ گھر کا سکون ختم ہوتا ہے۔ خاندان کے خاندان تباہ و برباد ہو جاتے ہیں۔ باہمی تعلقات نفرت اور عداوت میں بدل جاتے ہیں۔ چلتے کاروبار بند ہو جاتے ہیں۔ رشتے نہیں آتے۔ بلکہ پہلے سے طے شدہ رشتے بھی ٹوٹ جاتے ہیں۔ میاں بیوی کے تعلقات میں کشیدگی پیدا ہو جاتی ہے۔ اور طلاقیں ہو جاتی ہیں۔ مرد/عورت بستہ ہو جاتے ہیں۔ اولاد آوارہ اور نافرمان ہو جاتی ہیں۔ زندگیاں ناسور بن جاتی ہیں۔ ہر وقت طنا طنی اور کشاکشی کا ماحول بنا رہتا ہے۔

نمبر 2 کچھ لوگوں کے گھر ایسی جگہ پر بنے ہوتے ہیں جہاں پر نیچے قدیمی قبرستان یا کسی بزرگ کی قبر یا مزار ہوتا ہے۔ تو ایسی صورت میں بھی گھر پر ہر طرح سے بندش لگ جاتی ہے۔

لوگوں کی زندگیاں عذاب بن کر رہ جاتی ہے اور آئے دن یہ لوگ کسی نہ کسی مصیبت کا شکار رہتے ہیں۔ ناگہانی اموات۔ حادثات۔ مال مویشی کا نقصان اور دیگر طرح طرح کے نقصانات ہوتے رہتے ہیں۔

نمبر 3 ایسے گھر جن میں کسی کی موت غیر طبعی ہوئی ہو۔ یعنی کسی نے خودکشی کی ہو یا قتل ہوا ہو۔ یا بعض اوقات بعض عورتیں اپنے گناہوں پر پردہ ڈالنے کیلئے ناجائز بچے دفن کر دیتی ہیں۔ ایسے گھروں میں بندش لگ جاتی ہیں۔ اور گھر والوں کو ایک پل کیلئے سکون نہیں ملتا یہ لوگ سکون کے لیتے ترستے رہتے ہیں۔ کہ اس زندگی سے موت بہتر ہے۔

نمبر 4 کچھ لوگوں کو ہمزاد موکلات۔ اور جنات کی تسخیر کا بڑا شوق ہوتا ہے۔ اور وہ کتابوں سے پڑھ کر عمل شروع کر دیتے ہیں۔ مناسب راہنمائی نہ ہونے اور بے احتیاطیوں کے سبب یہ لوگ رجعت کا شکار ہو جاتے ہیں۔ جس کی وجہ سے پورے گھر پر بندش لگ جاتی ہے۔ اس طرح یہ لوگ اپنے ساتھ دوسروں کو بھی لے ڈوبتے ہیں۔

نمبر 5 کچھ لوگ عام دم درود کرتے ہیں۔ جبکہ بذات خود وہ عملیات کے اصول وقواعد سے قطعی ناواقف ہوتے ہیں۔ ایسے لوگوں کے پاس جب آسیبی مریض آتے ہیں۔ تو جونہی وہ ایسے لوگوں پر دم وغیرہ کرتے ہیں۔ یا اُن کا علاج شروع کرتے ہیں۔ خود پکڑے جاتے ہیں۔ اور مریض کے اوپر جو چیزیں مسلط ہوتی ہیں۔ اُن کے اثرات اُن پر پڑ جاتے ہیں۔ اور پھر بندش لگ جاتی ہے۔ اسی طرح کے سینکڑوں لوگ آج تک میرے پاس آ چکے ہیں۔ جنہوں نے صرف آسیبی مریضوں پر دم کیا اور خود آسیبی مریض بن گئے۔ اور پھر ہر طرح کی بندش کا شکار ہو گئے۔

نمبر 6 کسی مرنے والے کے گھر میں جب عورتوں افسوس کیلئے جاتی ہیں۔ تو وہاں پر اکثر ایسی عورتیں ہوتی ہیں۔ جو آسیبی مریض ہوتی ہیں۔ بعض عورتوں کو دیکھا گیا ہے۔ کہ وہ ایسی جگہوں پر اپنے چھوٹے بچے بھی ساتھ لے جاتی ہیں نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ وہ عورتیں اور بچے آسیبی امراض۔ اور اثرات کی لپیٹ میں آ جاتے ہیں۔ اور پھر ہر طرح کی بندش لگ جاتی ہے۔



نمبر 7 کسی قبرستان اور ویران جگہ سے گزرنے کے باعث بچوں عورتوں پر آسیبی اثرات پڑھ جاتے ہیں۔ کیونکہ عموماً ایسی جگہوں پر جنات کے ڈیرے ہوتے ہیں۔ بعض لوگ احتیاط نہیں کرتے۔ اور ایسی جگہوں پر پیشاب وغیرہ بھی کر دیتے ہیں۔

نمبر 8 بعض گھروں میں ایسے پُرانے درخت ہوتے ہیں۔ جن پر جنات کا بسیرا ہوتا ہے۔ ایسے درختوں کو جب لوگ کاٹتے ہیں۔ تو اُن پر اثرات پڑ جاتے ہیں۔ اور پھر تمام اہل خانہ پر بندش لگ جاتی ہیں۔

## غلط فہمیاں

درجہ بالا بندش لگنے کی جتنی بھی وجوہات لکھی گئی ہیں۔

بعض لوگ ان پر قطعی یقین نہیں کرتے۔ اِن کا یہ خیال ہوتا ہے۔ کہ یہ کام ضرور ہمارے کسی دشمن نے کیا ہے۔ اس طرح وہ غلط فہمی کا شکار ہو کر خواہ مخواہ دوسرے لوگوں پر شک کرتے ہیں۔ اور ایک دوسرے کے جانی دشمن بن جاتے ہیں۔ اور یوں خاندان کے خاندان تباہ ہو جاتے ہیں۔

## دوسری غلط فہمی

ایک لڑکی بالکل ٹھیک ہوتی ہے۔ شادی ہونے کے بعد جب وہ سسرال جاتی ہے۔ تو وہاں پر کسی مرد / عورت پر آسیبی اثرات ہوتے ہیں۔ یا وہ گھر آسیبی ہوتا ہے۔

نتیجہ یہ نکلتا ہے، کہ یہ اثرات لڑکی پر بھی پڑ جاتے ہیں اور اُس پر بندش لگ جاتی ہے، اسی بندش کی وجہ سے اس کی اولاد نہیں ہوتی، یا حمل ضائع ہو

جاتا ہے، بعض عورتوں کو خون حیض جاری ہو جاتا ہے۔ان کو شوہر سے نفرت ہو جاتی ہے۔اس طرح لڑکی کے گھر والے اِس غلط فہمی کا شکار ہو جاتے ہیں، کہ سسرال والوں نے لڑکی پر سحر، جادو کرادیا ہے، انہیں شک نہیں بلکہ پکا یقین ہوتا ہے۔

اس کی وجہ یہ ہے کہ لڑکی والدین کے گھر میں بالکل ٹھیک ہوتی ہے۔ سسرال جا کر جب یہ صورت حال دوبارہ پیدا ہو جاتی ہے۔تو پھر اُن کا شک یقین میں بدل جاتا ہیں۔

## تیسری غلط فہمی

آج کل کے نام نہاد عاملین اور جعلی پیر عوام الناس کی مندرجہ بالا کمزوری سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اُن کے دلوں میں وہم ڈال دیتے ہیں اور خواہ مخواہ انہی کے خاندان میں کسی مرد یا عورت کا نام بتا دیتے ہیں۔جو کہ وہ پہلے سے ہی جانتے ہیں کہ آپ پر سحر، جادو انہوں نے کرایا ہے۔حالانکہ اُن کے پاس ایسا کوئی علم سرے سے ہوتا ہی نہیں ہے بس تیر تکوں سے کام لے کر لوگوں کو بے وقوف بناتے ہیں اور اُن سے منہ مانگے پیسے بٹور لیتے ہیں۔

مجھے سحر و جادو، آسیبی اثرات اور بندشوں کا علاج کرتے ہوئے تقریباً 15 سال ہو چکے ہیں۔اس دوران میرے پاس ایسے ہزاروں کیس آتے ہیں۔جو لوگ آسیبی مریض تھے یا جن کے گھر آسیبی تھے۔وہ اس وجہ سے بندش کا شکار تھے۔جب ان کو بتایا گیا کہ آسیبی اثرات یا آسیبی گھر کی وجہ سے آپ کے اوپر بندش لگی ہوتی ہے۔تو کسی سائل/ سائلہ نے میری بات پر یقین نہیں کیا۔



# بندش سے پیدا ہونیوالے مسائل

### بندش کیسے لگتی ہے:

اس کی مکمل تفصیل گذشتہ صفحات پر لکھی گئی ہے۔ بندش ایک ایسا خطرناک اور بعض اوقات لاعلاج مرض ہے کہ جس شخص پر لگ جائے وہ تباہ و برباد ہو جاتا ہے۔کاروبار بند ہو جاتا ہے۔حصول رزق کے تمام راستے بند ہو جاتے ہیں۔انسان ہر کوشش کرتا ہے۔نت نئے جتن کرتا ہے۔ ہر قسم کے وسائل استعمال کرتا ہے۔اِس کے باوجود ماسوائے ناکامی یا مایوسی کے اُس کے ہاتھ کچھ نہیں آتا۔ یہاں تک کہ کوئی شخص بھیک دینے کیلئے بھی تیار نہیں ہوتا۔اِس کے اپنے بیگانے بن جاتے ہیں۔شناسا اجنبی بن جاتے ہیں۔ دوست مددگار دشمن بن جاتے ہیں۔ یہاں تک کہ اُس کی کوئی اچھی کہی ہوئی بات بھی دوسروں کو بُری لگتی ہے۔مالی و معاشی طور پر تباہ حال شخص معاشرتی صور پر بھی تباہ ہو جاتا ہے۔اور معاشرے میں اِک تماشا بن کر رہ جاتا ہے۔

# جادو سحر اور بندش وغیرہ کے اثرات کو نہ ماننا

کچھ لوگ سحر و جادو، آسیبی اثرات اور بندش وغیرہ کو سرے سے ماننا ہی نہیں۔ ان کے وجود سے انکاری ہوتے ہیں اور انہیں مفروضے قرار دیتے ہیں۔

لیکن جب ان کے ساتھ اس طرح کی صورت حال پیدا ہوتی ہے تو وہ کہتے ہیں کہ ہمارے اُوپر قدرتی گردش کا دور ہے یا اپنے مقدر کو موردِ الزام ٹھہراتے ہیں یا بعض کہتے ہیں۔ کہ یہ اللہ کی طرف سے ہم پر آزمائش ہے۔

جہاں تک میری ذاتی رائے ہے کہ اس بات میں کوئی شبہ نہیں کہ انسان گردش ایام کا شکار ہو جاتا ہے۔ جس سے وہ آسائش و آرام سے نکل کر غربت و افلاس کی جھونپڑیوں کا مکین بن جاتا ہے۔ گردش ایام اپنی جگہ پر بجا لیکن میں یہ کہنا چاہوں گا کہ غُربت و افلاس کا دور دورہ ہو۔ مالی و معاشی پریشانیاں مسلط ہو چکی ہوں۔ تنگدستی نے ڈیرے ڈال دیئے ہوں۔ ہر کام میں رکاوٹ ہو۔ قابل قبول لڑکیوں کے رشتے نہ آتے ہوں۔ یا بات چل کر ختم ہو جاتی ہو۔ لگے لگائے رشتے بلاوجہ معمولی سی بات پر ختم ہو جاتے ہوں۔ اولاد نہ ہو یا ہو کر مر جاتی ہو۔ میاں بیوی کے تعلقات میں کشیدگی ہو۔



اچھے بھلے اور پرسکون گھر میں بلاوجہ بے سکونی انتشار پیدا ہو جائے تو صرف یہ کہہ کر خاموش ہو جانا کہ ہمارے اُوپر قدرتی گردش کا دور ہے۔ میرے نزدیک سراسر بے وقوفی اور نادانی کی بات ہے۔ کیونکہ ہو سکتا ہے کہ جسے آپ قدرتی گردش سمجھ رہے ہوں۔ وہ قدرتی گردش نہ ہو۔ سحر و جادو یا آسیبی اثرات کا حملہ ہو۔ تو ایسی صورت میں سحر و جادو یا آسیبی اثرات کی فکر نہ کرنا۔ درحقیقت اپنے حالات کو گردش کا نتیجہ قرار دے کر پریشانی کی مدت کو اور لمبا کرنا ہے۔ اور اس طرح ایک مدت کے بعد جب سب کچھ ختم ہو گیا ہو کچھ نہ بچا ہو تو پھر اس طرف متوجہ ہونا کہ شاید جادو سحر یا آسیبی اثرات کا اثر ہے۔ اپنے آپ کو فریب دینا ہے۔ اور اپنی مشکلات کو خود زیادہ کرنے کے مترادف ہے۔ عقلمندی اسی کا نام ہے کہ جس پریشانی کا تدارک سالہا سال بعد کرنا ہے۔ اسے ابتداء ہی سے سمجھ لیا جائے اور اس پر عمل کر کے نجات حاصل کر لی جائے تو یہ بات بہتر نہیں ہے۔

# انتباہ

جادو سحر، آسیبی اثرات اور بندش کے مریضوں کا علاج کرتے ہوئے مجھے 15 سال ہو چکے ہیں اور اس دوران میرے پاس ہزاروں مریض آتے ہیں۔ جن کو اللہ تعالیٰ نے سحر و جادو، بندش اور آسیبی اثرات سے نجات بخشی ہے۔

ایسے مریضوں کا علاج کرتے وقت میرے سامنے بہت سے مشاہدات آتے ہیں۔ جن کی روشنی میں میرا ایک حتمی فیصلہ یہ بھی ہے کہ جادو، آسیبی اثرات یا بندش کی صورت میں اپنے طور پر کوئی بھی ورد، وظیفہ یا عمل ہرگز نہ کیا جائے ورنہ سخت نقصان کا اندیشہ ہوتا ہے۔

کیونکہ یہ بات اکثر دیکھنے میں آتی ہے کہ جب لوگ بندش کا شکار ہو جاتے ہیں۔ تو بعض لوگ عاملین کے پاس نہیں جاتے۔ وہ خود نہ اپنی مشکلات دور کرنے کے لئے کتابوں یا رسائل وغیرہ سے دیکھ کر ورد، وظیفے یا چلے شروع کر دیتے ہیں۔ یا عام لوگ ان کو بتاتے ہیں کہ فلاں مشکل کے حل کے لئے فلاں وظیفہ کریں۔

اب بتانے والوں کو بذات خود یہ پتہ نہیں ہوتا کہ جس کو یہ عمل یا وظیفہ بتا رہے ہیں وہ تو پہلے ہی بندش کا شکار ہیں۔ نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ بندش کی صورت میں جب بھی کوئی وظیفہ پڑھا جاتا ہے تو بجائے فائدے کے الٹا نقصان ہونا شروع ہو جاتا ہے اور بندش میں مزید اضافہ ہو جاتا ہے۔ کیونکہ اگر کسی کا گھر آسیبی ہے تو وظیفہ پڑھنے سے وہاں پر جنات اور زیادہ مشتعل ہو جاتے ہیں اگر کوئی



شخص آسیبی مریض ہے تو اس کو زیادہ تکلیف دینا شروع کر دیتے ہیں۔

اس طرح بعض نام نہاد عاملین کا دیکھا گیا ہے کہ جب ان کے پاس اسطرح کے مریض جاتے ہیں تو وہ بغیر تشخیص کے ان کو تعویذ پہننے یا گھر میں آویزاں کرنے کے لئے دے دیتے ہیں۔

نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ ایسے لوگوں کو بجائے فائدے کے الٹا نقصان ہونا شروع ہو جاتا ہے۔

آج کل ہر گلی، ہر محلہ، ہر شہر میں قسمت بدلنے کے نام پر جو لوگ بڑے بڑے اور پرکشش بورڈ آویزاں کیے ہوئے بیٹھے ہیں۔ درحقیقت یہ عامل نہیں بلکہ پیشہ ور لٹیرے اور ایک مقدس فن کو بدنام کرنے والے مداری ہیں۔ جنہوں نے ایک دو کتابیں پڑھ کر اپنی دکان سجالی ہے ایسے لوگ خدا کی سیدھی سادی مخلوق کو الو بنانے میں مصروف ہیں۔ ان کے کرتوت دیکھ کر اکثر لوگوں کا عاملین پر سے عقیدہ اور یقین اٹھ گیا ہے اور اصل لوگ بھی ان کی وجہ سے بدنام ہو گئے ہیں۔

# گھروں سے تعویذ نکالنا

بعض مداری ٹائپ عاملین یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ ہم گھروں سے تعویذات نکالتے ہیں جب لوگ اپنے مسائل لے کر ان کے پاس جاتے ہیں تو وہ لوگوں کو بے وقوف بنانے اور پیسے بٹورنے کیلئے یہ کہہ دیتے ہیں کہ آپ کے گھر میں تعویذات دفن ہیں یا آپ کے اُوپر تعویذات کر کے فلاں قبرستان میں دبائے گئے ہیں۔ جو کہ آپ کے مخالفین نے کئے ہوئے ہیں یہ تعویذ نکالنے سے آپ کا مسئلہ حل ہو جائے گا اور وہیں بیٹھے بیٹھے وہ تعویذات نکال کر لوگوں کو دکھا دیتے ہیں۔

یاد رکھیں حقیقت سے اس چیز کا کوئی تعلق نہیں ہے یہ محض ہاتھ کی صفائی ہوتی ہے۔ ان لوگوں نے پہلے سے مختلف اقسام کے تعویذات تیار کر کے رکھے ہوتے ہیں جو کہ موقع محل دیکھ کر مختلف طریقوں سے نکالتے ہیں۔ اگر ان کو آزمانا ہو تو انہیں یہ کہیں کہ ہمارے گھر میں جس جگہ پر تعویذات دفن ہیں۔ آپ ہمیں اس جگہ کی نشاندہی کر دیں۔ ہم خود نکال لیں گے۔ یا ان سے کہیں کہ ہمارے ساتھ ہمارے گھر چلیں۔ اور جہاں پر تعویذات دفن ہیں۔ وہاں سے ہمارے سامنے نکالیں ایسا کرنے سے اصل حقیقت خود بخود ہی سامنے آ جائے گی۔

# روحانی بیماریوں کو نہ ماننا

جس طرح اکثر لوگ جادو سحر اور آسیبی اثرات کو نہیں مانتے اس طرح جادو سحر اور آسیبی اثرات سے لگنی والی بیماریوں کو بھی نہیں مانتے۔ جب عورتوں پر جادو سحر آسیبی اثرات کا حملہ ہوتا ہے اور وہ بیمار ہو جاتی ہیں تو پھر ان کو طرح طرح کی بیماریاں لگ جاتی ہیں۔ کسی عورت پر جنات کا آنا، خون حیض جاری ہونا، لیکوریا، اٹھرا، اسقاط حمل، بستہ ہو جانا، بانجھ ہو جانا۔

خاص کر مرد حضرات تو کسی بھی طرح یہ بات ماننے کیلئے تیار نہیں ہوتے۔ کہ یہ روحانی بیماریاں ہیں۔ اس لئے وہ اپنی عورتوں کا علاج مختلف ڈاکٹروں، حکیموں سے کرانا شروع کر دیتے ہیں ایک طویل عرصہ علاج کرانے کے باوجود بھی جب وہ ٹھیک نہیں ہوتی تو پھر اکثر لوگ ایسی عورتوں کو چھوڑ دیتے ہیں یا پھر دوسری شادی کر لیتے ہیں۔

جبکہ بعض مرد حضرات ان علامتوں کو عورتوں کا مکر و فریب قرار دیتے ہیں۔ جہاں تک میری ذاتی رائے ہے۔ اس بات میں بھی کوئی شبہ نہیں کہ انسان کو جسمانی بیماریاں بھی لگ سکتی ہیں جسمانی بیماریاں اپنی جگہ پر بجا لیکن میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ ایک عورت ایسی ہے۔ جس پر جنات آتے ہیں۔ ہم بستری کرتے ہیں۔ اس کا خون حیض جاری ہو جاتا ہے۔ اسے شوہر کے ساتھ ہم بستری سے نفرت ہو جاتی ہے تو ایسی صورتحال میں روحانی علاج کی طرف توجہ دیے بغیر جسمانی علاج کرانا یا یہ کہہ دینا کہ محض عورتوں کا مکر و فریب ہے یا ڈھونگ ہے۔ میرے نزدیک یہ عورتوں سے زیادتی یا حقیقت سے نظریں چرانے کے مترادف ہے۔



اس کے برعکس جب اسی قسم کی بیماریوں کا حملہ کسی کنواری لڑکی پر ہوتا ہے۔ تو اس کا بھی ایک طویل عرصے تک ڈاکٹروں اور حکیموں سے علاج کرایا جاتا ہے۔ پھر بھی وہ ٹھیک نہیں ہوتی نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ ایسی لڑکیوں کی شادی کی عمریں ہی نکل جاتی ہے۔

اس طرح وہ ٹھیک ہونے کے انتظار میں بیٹھے بیٹھے بوڑھی ہو جاتی ہیں بیماری کی صورت میں اگر کسی کی شادی ہو بھی جائے تو طلاق ہو جاتی ہے۔

مندرجہ بالا صورتحال میں جادو سحر اور آسیبی اثرات سے لگنے والی بیماریوں کو نہ ماننا مکر و فریب سے تشبیہ دینا در حقیقت اپنی بیماریوں کو خود لمبا کرنا ہے اور اس کے بعد یہ بہانا بنا کر عورتوں کو چھوڑ دینا کہ یہ ٹھیک ہی نہیں ہوتی کہاں کی عقلمندی ہے۔

جادو سحر، آسیبی اثرات اور بندش کا علاج کرنے کی غرض سے میں تقریباً پاکستان کے تمام شہروں میں جاتا رہتا ہوں۔ اس دوران بعض ایسے علاقے دیکھنے میں آتے ہیں۔ جو کہ آسیبی ہیں اور وہاں ہر دوسری عورت پر آسیبی اثرات پائے گئے ہیں ان آسیبی اثرات کی وجہ سے وہ مختلف روحانی بیماریوں کا شکار تھیں۔ میں نے ان کا روحانی علاج کیا۔ وہ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ٹھیک ہو گئیں۔

خواتین کی معلومات کے لئے اب میں وہ شہر لکھ رہا ہوں جہاں پر ہر دوسری عورت آسیبی مریضہ تھی اور اس پر ہر طرح کی بندش تھی۔

خوشاب، سرگودھا، چنیوٹ، فیصل آباد، جھنگ، شورکوٹ، کبیروالا، ملتان، لودھراں، دنیا پور، بہاولپور، ڈی آئی خان، گوجرہ، کراچی، میانوالی، ساہیوال، چیچہ وطنی، بورے والا، لیہ، بھکر، اوکاڑہ، دینہ، سوہاوہ، جہلم، وزیر آباد، کھاریاں، گجرات، مردان، نوشہرہ، رسالپور، کوہاٹ اور لاہور ان علاقوں کی تحقیقی رپورٹ پیش ہے۔ ملاحظہ فرمائیں۔

# جادو سحر اور آسیبی اثرات سے خواتین کو لگنے والی پوشیدہ بیماریاں

| بیماری کا نام | فیصدی | تشریح |
|---|---|---|
| جادو سحر آسیبی اثرات | ۸۰% | تقریباً ۸۰% فیصد عورتوں پر آسیبی اثرات ہوتے ہیں۔ جن کی وجہ سے بندش لگ جاتی ہے اور انکی شادیاں نہیں ہوتی یا رشتے آ کر واپس چلے جاتے ہیں اور بات طے نہیں ہوتی اگر شادی ہو چکی ہو تو پھر گھر میں بے سکونی اور لڑائی جھگڑا رہتا ہے۔ بعضوں کو انہی وجوہات کی بنا پر طلاق بھی ہو جاتی ہے۔ |
| جنات کا آنا اور زنا کرنا | ۳% | آسیبی اثرات کی صورت میں تقریباً تین فیصد عورتوں پر جنات آتے ہیں اور زنا کرتے ہیں ایسی عورتیں مردوں کے قابل نہیں رہتیں۔ شوہر سے انکو نفرت ہو جاتی ہے اور ہر وقت ان کے پوشیدہ مقام سے پانی نکلتا رہتا ہے جو کہ لیکوریا کہلاتا ہے۔ |



| | | |
|---|---|---|
| عورت بستہ | 5% | آسیبی اثرات سے تقریباً ۵% عورتیں بستہ ہو جاتی ہیں اور ان کو شوہر کے پاس جا کر ہم بستری سے نفرت ہو جاتی ہے۔ ان کو خود بھی یہ پتہ نہیں ہوتا کہ ایسا کیوں ہوتا ہے۔ |
| خون حیض جاری ہونا | ۱۰% | جادو سحر اور آسیبی اثرات کی وجہ سے تقریباً دس فیصد عورتوں کو خون حیض جاری ہو جاتا ہے۔ ایسی عورتیں شادی کے قابل نہیں رہتیں۔ |
| لیکوریا | ۱۰% | یہ بیماری میں نے زیادہ تر ان خواتین میں دیکھی ہے جن کے پاس جنات آ کر زنا کرتے ہیں بعض خواتین کو محسوس ہوتا ہے۔ بعض وہم سمجھتی ہیں۔ ایسی عورتیں بھی مردوں کے قابل نہیں رہتیں۔ |
| بانجھ پن | ۵% | جادو سحر آسیبی اثرات کی وجہ سے تقریباً پانچ فیصد عورتیں بانجھ ہو جاتی ہیں۔ ماہواری بھی آتی ہے لیکن حمل قرار نہیں پاتا ایسی عورتیں بھی شادی کے قابل یا شادی کے بعد اولاد کے قابل نہیں رہتیں اور وہ اپنی علاج کی طرف توجہ نہ دینے اور ڈاکٹروں حکیموں سے الٹا سیدھا علاج کرا کرا کے اولاد جیسی نعمت سے ہمیشہ ہمیشہ محروم ہو جاتی ہیں۔ |

| | | |
|---|---|---|
| اولاد کا نہ ہونا یا ہو کر مر جانا۔ اٹھرا | ۳% | جادو سحر آسیبی اثرات کی وجہ سے ۳% عورتوں کی اولاد نہیں ہوتی یا ہو کر مر جاتی ہے۔ جسے اٹھرا کہتے ہیں۔ |
| اسقاط حمل | ۳% | جادو سحر اور آسیبی اثرات کی وجہ سے تقریباً تین فیصد عورتوں کا حمل قرار نہیں پاتا۔ اگر حمل ٹھہر بھی جائے تو وہ ضائع ہو جاتا ہے۔ |
| دقت پیدائش | ۳% | جادو سحر اور آسیبی اثرات کی وجہ سے بندش لگ جاتی ہے اور بچہ پیدا نہیں ہوتا۔ نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ عورتوں کا آپریشن کر کے بچے کو باہر نکالنا پڑتا ہے۔ |

(ماخوذ کتاب خواتین کے مسائل کا روحانی حل)



# آسیبی مریض / آسیبی گھر ہونے کی علامات

1 اگر آپ کا سر اور کندھے وزنی رہتے ہیں یا چلتے پھرتے آپ کو یہ محسوس ہوتا ہے کہ جیسے آپ کے ساتھ ساتھ کوئی چل رہا ہے۔ لیکن نظر نہ آتے یا غیر متعلقہ باتیں سنائی دیں تو سمجھ لیں کہ آپ آسیبی مریض ہیں۔

2 اگر آپ کے گھر میں یا آپ کے کپڑوں پر خون کے چھینٹے گریں یا کپڑے کٹ جاتے ہوں یا بال کٹ جاتے ہوں تو سمجھ لیں کہ آپ آسیبی مریض ہیں۔

3 اگر آپ کا خون حیض جاری ہو یا لیکوریا کی شکایت ہو کسی دوائی اور عمل سے نہ رکتا ہو تو سمجھ لیں کہ آپ آسیبی مریضہ ہیں۔ (برائے خواتین)

4 اگر آپ کے گھر میں غیر متعلقہ آوازیں آئیں یا کسی کے چلنے کی آواز آئے یا رونے یا ہنسنے کی آوازیں آئیں تو سمجھ لیں کہ آپ کا گھر آسیبی ہے۔

5 اگر گھر میں لائٹ خود بخود آن ہو جاتی ہوں یا آف ہو جاتیں ہوں دروازے خود بخود کھل جاتے ہوں یا بند ہو جاتے ہوں یا گھر میں پتھر آتے ہوں تو سمجھ لیں کہ آپ کا گھر آسیبی ہے۔

6 رات کو سوتے وقت اگر آپ کو یہ محسوس ہو کہ آپ کے ساتھ کوئی اور بھی لیٹا ہوا ہے لیکن نظر نہ آئے تو سمجھ لیں کہ آپ کا گھر آسیبی ہے اور بذات خود بھی آسیبی مریض ہیں۔

## اہم ترین نکتہ (۱)

اگر آپ کو چلتے پھرتے یا سوتے وقت آوازیں سنائی دیں یا سوتے وقت یہ محسوس ہوتا ہو کہ آپ کے ساتھ کوئی اور بھی لیٹا ہوا ہے یا نظر آنے اپنا ہم شکل نظر آئے عالم خوب یا عالم بیداری میں کوئی ایسا واقعہ یا بات جو کہ آپ کے ذہین میں آتی ہو اور وہ سچ ثابت ہو جاتی ہو یا جو باتیں خواب میں دکھائی دیں۔ وہ سچ ثابت ہوئی ہوں۔ تو سمجھ لیں کہ آپ کا جسم لطیف ہمزاد متحرک ہے۔

اگر آپ کو شوق ہے کہ آپ اس جسم لطیف کو تسخیر کر کے اس سے ہر طرح کے دنیاوی کام لیں۔ تو پھر اس کے لئے کسی راہبر کامل سے رابطہ کریں جو آپ کی راہنمائی کر سکے۔

## اہم ترین نکتہ (۲)

چونکہ ہمارا موضوع جسم لطیف (ہمزاد) کے متعلق نہیں ہے اس لیے ہم اس موضوع پر مزید نہیں لکھ سکتے۔ لیکن اتنا لکھنا ضروری ہے کہ ایسے لوگ جن کو اس طرح کے مشاہدات سے واسطہ پڑتا ہے یا ان کے کام ہو رہے ہوں۔ یا عالم خواب میں دیکھی گئی باتیں یا واقعات سچ ثابت ہو رہے ہوں تو وہ اس چیز کا ذکر قطعی کسی سے نہ کریں ورنہ مایوسی یا کسی نقصان کا امکان ہے۔



## آسیبی مریضوں کیلئے خصوصی ہدایات

جادو سحر۔ آسیبی اثرات اور بندش کے مریضوں کیلئے خصوصی ہدایات لکھی جا رہی ہیں۔ ان پر سختی سے عمل کریں۔ ورنہ سخت نقصان کا اندیشہ ہے۔

1. اپنے طور پر کوئی بھی ورد، وظیفہ یا عمل ہرگز نہ پڑھیں اور نہ ہی کسی سے کوئی تعویذ لے کر اپنے گلے یا بازو پر باندھیں۔ ورنہ مایوسی یا کسی سخت نقصان کا اندیشہ ہے۔
2. ایسا گھر جہاں پر کوئی فوت ہو جائے۔ وہاں پر ہرگز نہ جائیں۔ ورنہ یہ تکلیف بڑھ جائے گی اور پھر کوئی علاج کارگر نہ ہوگا۔
3. بڑا گوشت کھانے سے قطعی پرہیز کریں اور نمک کا استعمال بھی کم کر دیں۔
4. قبرستان میں یا مزارات پر بھی جانے سے پرہیز کریں۔
5. کالے رنگ کے کپڑے ہرگز نہ پہنیں۔ ورنہ کسی مایوسی یا نقصان کا امکان ہے۔

# خواتین کی دو خطرناک بیماریاں

## خون حیض جاری ہونا

## لیکوریا

یہ دونوں بیماریاں آسیبی اثرات کی وجہ سے لگتی ہیں۔ جوکہ ڈاکٹری آلات میں نہیں آتی نہ کسی دوائی سے افاقہ ہوتا ہے۔ ان کی تشخیص اور علاج ایک عامل کامل شخص ہی کرسکتا ہے اور روحانی علاج سے ہی ان بیماریوں سے نجات مل سکتی ہے۔ میں سینکڑوں ایسی خواتین کا علاج کر چکا ہوں جوکہ ان بیماریوں کا شکار تھیں اس کی روشنی میں میرا ایک حتمی فیصلہ یہی ہے۔ کہ یہ دونوں بیماریاں آسیبی اثرات کی وجہ سے لگتی ہیں اور ان بیماریوں کا علاج صرف اور صرف روحانی ہی ہے۔

## خون حیض جاری ہونا

جنات کا ایک ایسا گروہ ہے۔ جس کے اثرات سے عورتوں کا خون حیض جاری ہوجاتا ہے۔ ایسی مریضہ کو سختی سے یہ ہدایت کی جاتی ہے کہ وہ مغرب سے آدھا گھنٹہ قبل کھلے آسمان کے نیچے پھرنے سے پرہیز کرے۔ کیونکہ اس وقت جنات کا گذر ہوتا ہے۔ جوکہ اپنے اپنے ٹھکانے پر جا رہے ہوتے ہیں اور ان کا سایہ نیچے پڑ رہا ہوتا ہے۔ اس وقت یہ تکلیف بڑھ جاتی ہے۔



## لیکوریا

جنات کا گروہ ایسا ہے جس کے اثرات سے عورت کا پانی بہنا شروع ہوجاتا ہے۔ دوسرا گروہ ایسا ہے جوکہ خواتین پر عاشق ہوجاتا ہے اور ان کے پاس آ کر زنا کرتے ہیں جس کی وجہ سے پوشیدہ مقام سے پانی بہنا شروع ہوجاتا ہے جسے لوگ لیکوریا کہتے ہیں۔

ان میں سے بعض خواتین کو تو واضع طور پر پتہ چل جاتا ہے۔ کوئی ہمارے ساتھ زنا کر رہا ہے۔ جبکہ بعض خواتین کو صرف محسوس ہوتا ہے لیکن وہ اسے اپنا وہم سمجھتی ہیں اس کے برعکس بعض مردوں پر جنیاں/ چڑیلیں عاشق ہو جاتی ہے اور وہ اسی طرح زنا کرواتی ہیں۔ جب ایسے مردوں کی شادی ہو جاتی ہے تو یہ رکاوٹیں ڈالتی ہیں۔ ان کی شادی نہیں ہونے دیتی۔ جس طرح عام عورت سوکن کو برداشت نہیں کرسکتی بالکل اسی طرح جنی بھی سوکن کو برداشت نہیں کرتی۔

## عاملہ کیلئے خصوصی ہدایات

عاملہ کیلئے یہ بات ضروری ہے کہ جب بھی آپ کے پاس کوئی سائلہ مسئلہ لے کر آئے اور وہ اپنا جو بھی مسئلہ بیان کرے سب سے پہلے اس پر غور کریں کہ اس کا مسئلہ کسی نوعیت کا ہے۔

مثلاً ایک سائلہ عاملہ کے پاس آتی ہے وہ کہتی ہے کہ میری شادی نہیں ہو رہی۔ رشتے نہیں آتے یا آکر واپس چلے جاتے ہیں یا اولاد نہیں ہو رہی یا ہو کر مر جاتی ہے۔

تو عاملہ کو چاہیے سائلہ ان کے مسائل کی سب سے پہلے تشخیص کرے کہ

آیا شادی نہ ہونے کی کیا وجہ ہے۔ کیا کسی نے بندش لگائی ہے یا ویسے ہی شادی نہیں ہو رہی یا اکثر ایسا ہوتا ہے کہ سائلہ آسیبی مریضہ ہوتی ہے یا سائلہ کا گھر آسیبی ہوتا ہے یا گھر میں کوئی شخص آسیبی ہوتا ہے اس وجہ سے بندش لگ جاتی ہے اور رشتے نہیں آتے یا آکر واپس چلے جاتے ہیں۔ غرض یہ ہے کہ ہر طریقے سے چیک کریں پھر سائلہ کو نقش وغیرہ لکھ کر دیں۔

## دوسری مثال:

اولاد کا نہ ہونا اسکی تشخیص کریں کہ آیا مرد/عورت میں کوئی جسمانی نقص تو نہیں ہے۔ اگر ہو تو ان کو تاکید کریں کہ وہ اپنا علاج کسی ماہر ڈاکٹر یا لیڈی ڈاکٹر سے کرائیں۔

میں نے اکثر لوگوں کو دیکھا ہے کہ جب بھی کوئی سائل/سائلہ کسی عامل/عاملہ کے پاس آکر اپنا مسئلہ بیان کرتے ہیں تو عاملین بغیر تشخیص کئے ان کو تعویذ لکھ کر دے دیتے ہیں اور بندش کی صورت میں انکو بجائے فائدے کے الٹا نقصان ہوتا ہے اور لوگوں کے مسائل حل نہیں ہوتے اور پھر اسی وجہ سے عامل لوگ بدنام ہوتے ہیں۔

## عاملہ جو کہ حاملہ ہو

ایسی عاملہ جو کہ حاملہ ہو اسے یہ تاکید کی جاتی ہے کہ وہ دوران حمل کسی بھی آسیبی مریضہ کا علاج ہرگز نہ کرے نہ ہی اس مقصد کیلئے کسی کے گھر جائے اور کسی بھی آسیبی مریضہ پر حاضرات کرکے مسلط شدہ چیزوں سے بات ہرگز نہ کرے ورنہ سخت نقصان کا اندیشہ ہے۔ (ماخوذ کتاب خواتین کے مسائل کا روحانی حل)



## جعلی و نام نہاد عاملین سے بچو

بعض جعلی و نام نہاد عاملین کو دیکھا گیا ہے کہ جب ان کے پاس کسی آسیبی مریض/مریضہ کو لایا جاتا ہے تو یہ لوگ بغیر کسی تشخیص کے مریضوں پر تشدد کرنا شروع کر دیتے ہیں ڈنڈوں سے مارتے ہیں۔ بال پکڑ کر کھینچتے ہیں۔ وہ سمجھتے ہیں۔ کہ مارنے پیٹنے سے جن صاحب مریض کو چھوڑ کر بھاگ جائیں گے۔

جب مریض پر تشدد کرنے کے باوجود کوئی چیز حاضر نہیں ہوتی تو پھر یہ کہہ دیتے ہیں کہ آپ کے اوپر کسی دشمن نے وار کیا ہے۔ شکر کریں آپ بچ گئے ہیں۔

یاد رکھیں کہ جنات کوئی معمولی مخلوق نہیں ہے۔ ان سے ٹکر لینا بچوں کا کھیل نہیں ہے ایسے کاموں میں ہاتھ ڈالنا خطرے سے خالی نہیں ہوتا۔ بعض اوقات یہ دیکھا گیا ہے کہ مریض پر صرف جنات کے اثرات ہوتے ہیں وہ مریض پر مسلط نہیں ہوتے۔ ایسے مریضوں پر حاضری نہیں ہوتی۔ ہمارا مشورہ یہی ہے کہ کسی ایسے عامل کامل شخص کے پاس مریض کو لے جایا جائے جو کہ مریض پر حاضرات کرکے مسلط شدہ جنات سے بات چیت کر سکتا ہو۔ حاضری کے بعد پھر ان کو قید کرے یا جلائے۔ اصل علاج کا یہ طریقہ ہے۔

# علم ہمزاد سیکھئے

ہر انسان کے ساتھ اس کا مخفی جسم بھی ہوتا ہے۔ جو ظاہری آنکھوں سے نظر نہیں آتا۔ اسے جسم لطیف (ہمزاد) کہتے ہیں اس جسم لطیف کو تسخیر کر کے عامل ہر طرح کے کام لے سکتا ہے اگر آپ بھی اس عجیب و غریب قوت کو حاصل کرنے کا شوق رکھتے ہیں تو آپ مجھ سے رابطہ کریں۔

ان شاء اللہ تین چلوں کے اندر اندر آپ کا ہمزاد تسخیر ہوگا اور اس طرح آپ ایک بہت بڑی قوت کے مالک بن سکتے ہیں۔

## نوٹ

ایسے لوگ جو کہ آسیبی مریض ہیں یا ان کو کسی عمل کی رجعت ہو چکی ہو یا کسی بیماری میں مبتلا ہوں۔ جیسے مرگی، سکتہ، ہارٹ پرابلم اس کے علاوہ ایسے لوگ جن کا بازو یا ٹانگ کٹی ہو وہ ہرگز رابطہ نہ کریں۔

خاکسار
پیر ملازم حسین (ماہر روحانیات)
اسلام آباد
mobile: 0333-5390103
0346-4933659/0334-9585709



# برائے آسیب

آسیب کو بھگانے اور جلانے کے لئے سرتاج عمل ہے اس عمل کی بدولت آسیب فوراً خود بندھ جاتا ہے۔

اس کی قوت سلب ہو جاتی ہے اگر وہ نہ مانے تو جن کے اسماء میں ان کی فاتحہ دلا کر جلانے کی نیت کریں تو آسیب فوراً جل جائے گا۔

نقش مکرم اگلے صفحے پر ملاحظہ کریں۔

یاجبرائیل ۷۸۶ یامیکائیل

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| یاحضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم | یاحضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ | یاحضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ | یاحضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ | یاحضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ |
| | یاحضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ | یاحضرت حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ | یاحضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ | |
| | یاحضرت اسحاق رضی اللہ تعالیٰ عنہ | یاحضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ | یاحضرت علی اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ | |
| | یاحضرت علی اصغر رضی اللہ تعالیٰ عنہ | یاحضرت قاسم رضی اللہ تعالیٰ عنہ | یاحضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہ | |
| | یاحضرت زین العابدین رضی اللہ تعالیٰ عنہ | یاحضرت حومز رضی اللہ تعالیٰ عنہ | یاحضرت سکینہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ | |
| | یاحضرت احمد شاہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ | یاحضرت مجیب شاہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ | یاحضرت شیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ | |
| | یاعزرائیل | یاشیخ حضرت سخی سلطان باہو رضی اللہ تعالیٰ عنہ | یااسرافیل | |

فوائد نقش اگلے صفحے پر ملاحظہ فرمائیں۔



# فوائد نقش

1. دونقش زعفران سے لکھیں۔ ایک نقش مریض کے گلے میں باندھیں اور دوسرا نقش پینے کیلئے دیں یا اسی وقت چھینٹے دیں۔ آسیب فوراً دور ہوگا۔
2. اگر کسی گھر میں جادو سحر، جنات کا اثر ہو۔ دونقش لکھیں۔ ایک نقش کو گھر میں بلند جگہ پر لٹکائیں۔ دوسرے کو پانی میں گھول کر پورے گھر میں چھڑک دیں۔
3. اگر کسی گھر میں بیماری یا سکون نہ ہو تو اسی ترکیب سے استعمال کریں۔
4. اگر حُب کے لئے دنیا ہو تو الٰہی۔ بطفیل حضرت محمد ﷺ اسی طرح تمام خانوں میں لکھو۔ ایک طالب گلے میں باندھے...... دوسرا درخت پر لٹکائے۔ مطلوب اسی دن حاضر ہوگا۔ اگر یقین نہ آئے تو تجربہ کر کے دیکھ لیں۔ لیکن مقصد جائز ہو۔
5. بغض کے لئے صرف ایک نقش لکھ کر دو پرانی قبروں کے درمیان دفن کر دیں۔
6. اگر کسی کی دکان نہ چلتی ہو۔ دونقش لکھیں ایک دکان میں لگا دیں۔ دوسرا نقش طالب بازو پر باندھے پھر اثر دیکھے۔

# برائے جادو سحر، آسیبی اثرات، بندش




ترکیب

اگر کسی گھر میں جنات قابض ہوں یا جادو سحر کے اثرات ہوں اور اس کی وجہ سے بندش لگ گئی ہو تو یہ نقش لکھ کر گھر میں لگا دیں۔ ان شاء اللہ جادو سحر اور بندش سے پوری طرح نجات مل جائے گی۔

نوٹ جواب طلب امور کیلئے جوابی لفافہ ضرور ارسال کریں۔..........



# بندش کھولنے کے مجرب طریقے

## بندش کیسے لگتی ہے اسکی مکمل تفصیل آپ نے پڑھی

اب ہم بندش کھولنے کے مجرب المجرب طریقے لکھ رہے ہیں جن پر عمل کر کے بندش کے ہولناک انجام سے بچا جا سکتا ہے کیونکہ بندش کے بعد انسان پر ہر طرف سے رکاوٹوں کا اتنا شدید اثر ہوتا ہے۔ کہ وہ ہر کام میں ناکامی کے بعد خودکشی کرنے تک آمادہ ہو جاتا ہے۔ بلکہ بعض بندش کے مریض تو انتقامی کاروائی پر اتر آتے ہیں۔ وہ اپنی ناکامی کو لوگوں کی بے حسی اور خودغرضی سمجھتے ہیں۔

چونکہ ابھی تک دنیا میں کہیں بھی ان شیطانی قوتوں کو مکمل طور پر بے نقاب نہیں کیا گیا۔ لہٰذا اکثر ان شیطانی قوتوں کی کارستانی سے بے خبر ہیں اور اپنی ناکامیوں کو تقدیر کا مورد الزام ٹھہراتے ہیں۔

ایسے ہی پریشان حال لوگوں کو بندش کے متعلق مکمل معلومات فراہم کی گئی ہیں ان کو ایسے مجرب طریقے بتائے جا رہے ہیں جن پر عمل پیرا ہو کر وہ بہت سی پریشانیوں سے بچ سکتے ہیں۔

ترکیب نمبر 1

# بندش کھولنا

## (انتہائی مجرب عمل)

سُورَةُ الْفَلَقِ مَكِّيَّةٌ — بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ — الآيَاتُ ٥

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ﴿١﴾ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ﴿٢﴾ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا
وَقَبَ ﴿٣﴾ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ﴿٤﴾ وَمِنْ شَرِّ
حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ﴿٥﴾

سُورَةُ النَّاسِ مَكِّيَّةٌ — بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ — الآيَاتُ ٦

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ﴿١﴾ مَلِكِ النَّاسِ ﴿٢﴾ اِلٰهِ النَّاسِ ﴿٣﴾ مِنْ شَرِّ
الْوَسْوَاسِ ۥ الْخَنَّاسِ ﴿٤﴾ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ﴿٥﴾ مِنَ
الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ﴿٦﴾

(عمل ہذا میں صرف سورۃ فلق اور سورۃ الناس ہی پڑھ کر اگربتیوں پر دم کر دیں تو اس عمل سے ہمدانی بھی بندش ختم ہوگی)

**ترکیب:**

اگربتی کا پیکٹ لیں۔ ہر اگربتی پر علیحدہ علیحدہ ۳ بار (7 مرتبہ) پڑھ کر دم کریں۔ جب سورج غروب ہونے میں آدھا گھنٹہ رہ جائے تو ایک اگربتی اس جگہ پر جلا دیں اسطرح تین روز تک جلائیں۔ ہر طرح کی بندش کھل جائے گی۔ نہایت ہی مجرب المجرب عمل ہے۔

نوٹ:۔ اوپر جہاں پر باندھا ہوا کاروبار لکھا ہوا ہے اس جگہ جو چیز بند ہو اس کا نام لیں۔



ترکیب نمبر 2

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

سورۃ مزمل کو 41 مرتبہ پانی پر دم کر کے پلائیں تو بندھا ہوا مرد/عورت کھل جائے گا اگر دوکان کی بندش کو ختم کرنا ہوں تو پانی کو دوکان پر چھڑکائیں تو دوکان کی بندش ختم ہو جائے گی۔

**ترکیب:**

چالیس ۴۰ مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کر کے پانی پلائیں۔ تو بندھا ہوا مرد/عورت کھل جائے گا۔ اگر دوکان کھولنی ہو تو پانی دوکان پر چھڑکائیں تو دوکان کھل جائے گی۔ غرض جو چیز بند ہو کھل جائے گی۔

☆☆☆☆☆☆

## ایک گزارش

کتاب میں جو سفلی اعمال جنتر
منتر لکھے گئے ہیں ان میں تلفظ کی غلطیوں
کا امکان ہے۔ لہٰذا اگر کوئی لفظ غلط ہو
تو اس کو درست کر لیں۔

## ترکیب نمبر 3

# ہر طرح کی بندش کھولنے کا عجیب عمل

بندش خواہ سفلی ہو یا علوی یا کسی نے جنات کے ذریعے لگائی ہو ان سب کیلئے یہ عمل مجرب المجرب ہے اور صرف تین روز میں بندش ٹوٹ جاتی ہے۔

آج کل کے دور میں ہر انسان کسی نہ کسی مسئلے کا شکار ہے لیکن عام لوگوں کا جو اہم مسئلہ ہے وہ بندش کا ہے۔ اگر آپ کا کاروبار بند ہو۔ دکان بند ہو۔ گاہک نہ آتے ہوں۔ رشتوں کی بندش ہو یا رشتے آکر واپس چلے جاتے ہوں شادی نہ ہوتی ہو۔ اولاد کی بندش ہو تو آپ اس ترکیب کو آزمائیں۔ ان شاء اللہ نتیجہ آپ کی مرضی کے مطابق نکلے گا۔ اور صرف تین روز میں بندش ٹوٹ جائے گی۔ بندش خواہ سفلی ہو علوی ہو یا کسی نے جنات کے ذریعے لگائی ہو۔ ان سب کیلئے یہ عمل کام دے گا۔ جس کا جی چاہے وہ تجربہ کر سکتا ہے۔

### ترکیب:

اس نقش کو کسی بھی وقت لکھ لیں۔ نقش کے لئے کوئی خاص وقت مقرر نہیں ہے۔ ایک نقش روزانہ پانی میں گھول کر اس کا پانی بندش والی جگہ پر چھڑ کائیں اگر دکان بند ہو تو دکان کے اندر تین روز پانی کا چھڑکاؤ کریں۔ اگر رشتے نہ آتے ہوں۔ تو یہ نقش لکھ کر پانی میں گھول کر اس کا پانی پورے گھر کے اندر چھڑکیں اور لڑکا/لڑکی اس نقش سے تین روز تک غسل بھی کریں:



غسل کرنے کا طریقہ یوں ہے کہ کسی بالٹی یا ٹب میں نقش کو گھول لیں اور پھر اس پانی سے غسل کریں۔

اگر مرد/عورت بستہ ہوں۔ تو وہ بھی تین روز تک اس نقش سے غسل کریں۔ اگر جنات کسی کے اندر ہوں۔ تو یہ نقش گھول کر پلا دیں۔ مجرب ہے۔

**نقش یہ ہے**

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ل | ش | ک | ر | ف | ر | ع | و |
| ش | ک | ر | ف | ر | ع | و | ن |
| ک | ر | ف | ر | ع | و | ن | غ |
| ر | ف | ر | ع | و | ن | غ | ر |
| ف | ر | ع | و | ن | غ | ر | ق |
| ر | ع | و | ن | غ | ر | ق | ش |
| ع | و | ن | غ | ر | ق | ش | و |
| و | ن | غ | ر | ق | ش | و | و |

ترکیب نمبر 4

# کاروبار میں بندش ختم کرنے کا عمل

اگر جادو سحر، آسیبی اثرات کی وجہ سے کسی کا کاروبار بند ہو یا کسی مخالف نے سفلی علم کے ذریعے بند کر دیا ہو تو ترکیب اس کی یہ ہے کہ کاروبار کی جگہ پر طلوع آفتاب سے پہلے جائیں اور ایک مرتبہ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ پڑھکر دکان کے دروازے پر دم کر دیں۔ پھر پانچ قدم پیچھے لوٹ کر دونوں جوتے اتارلیں اور جوتوں کو ہاتھ میں لے کر تین بار اس طرح جھاڑیں۔ کہ دونوں جوتوں کے تلوے ایک دوسرے سے ٹکرائیں۔

اس عمل کو اسی طرح سات دن تک کریں۔

ان شاء اللہ بندش سے پورے طرح نجات مل جائے گی۔ خیال رہے کہ عمل کرتے وقت کوئی شخص دوسرا آپ کو ہرگز نہ دیکھے یہ عمل انتہائی مجرب اور تجربہ شدہ ہے جن لوگوں کی کاروبار میں بندش ہے وہ اس عمل کو ضرور کریں۔

## انتباہ

بندش کی صورت میں اپنے طور پر کوئی ورد، وظیفہ ہرگز نہ کریں۔ نہ ہی کوئی نقش لیکر گلے میں ڈالیں ورنہ مایوسی یا نقصان کا امکان ہے۔



ترکیب نمبر 5

# گردش ایام سے نجات کیلئے

اگر کوئی شخص گردش ایام کا شکار ہے۔

تو اس نقش کو روزانہ ایک وقت مقررہ کر کے چالیس روز تک لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالے۔

## ان شاء اللہ

گردش ایام سے پوری طرح نجات مل جائیگی نقش مکرم یہ ہے۔۔

۷۸٦

بحق یا سلطان

| | | |
|---|---|---|
| ۵۵ | ۵۰ | ۵۷ |
| ۵٦ | ۵۴ | ۵۲ |
| ۵۱ | ۵۸ | ۵۳ |

بحق یا سلطان

بحق یا سلطان

